نہ ہوئی یا اللہ و رسول کی جناب میں انکی دشنام نہ دیکھی سُنی تھی اوسوقت تک کلمہ گوئی کا پاس لازم تھا غایت احتیاط سے کام لیا حتّٰی کہ فقہائے کرام کے حکم سے طرح طرح انپر کفر لازم تھا مگر احتیاطًا اونکا ساتھ نہ دیا اور متکلمین عظام کا مسلک اختیار کیا۔ جب صاف صریح انکار ضروریات دین و دشنام دہی رب العٰلمین و سید المرسلین صلے اللہ تعالےٰ علیہ وعلیہم اجمعین آنکھ سے دیکھی تو اب بے تکفیر چارہ نہ تھا کہ اکابر ائمۂ دین کی تصریحیں سُن چکے کہ من شک فی عذابہ وکفرہ فقد کفر جو ایسے کے معذب و کافر ہونے میں شک کرے خود کافر ہے۔ اپنا اور اپنے دینی بھائیوں عوام اہل اسلام کا ایمان بچانا ضرور تھا لاجرم حکم کفر دیا اور شائع کیا وَ ذٰلِكَ جَزٰٓؤُا الظّٰلِمِیْنَ ۝

## تمہارا رب عزوجل فرماتا ہے

قُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَ زَهَقَ الْبَاطِلُ ؕ اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا ۝ کہدو کہ آیا حق اور مٹا باطل باطل کو ضرور مٹنا ہی تھا اور فرماتا ہے۔ لَاۤ اِكْرَاهَ فِی الدِّیْنِ ۙ قَدْ تَّبَیَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَیِّ ۚ دین میں کچھ جبر نہیں حق راہ صاف جدا ہو گئی ہے گمراہی سے یہاں چار مرحلے تھے (۱) جو کچھ ان دشنامیوں نے لکھا چھاپا ضرور وہ اللہ و رسول جل جلالہ و صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی توہین و دشنام تھا (۲) اللہ و رسول جل و علا و صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی توہین کرنیوالا کافر ہے (۳) جو انھیں کافر نہ کہے جو اونکا پاس لحاظ رکھے جو ان کی استادی یا رشتے یا دوستی کا خیال کرے وہ بھی انہی میں سے ہے ان ہی کی طرح کافر ہے قیامت میں انکے ساتھ ایک رسی میں باندھا جائے گا۔ (۴) جو عذر و مکر جہال و ضلال یہاں بیان کرتے ہیں سب باطل و نارو او پا در ہوا۔

---

۱؎ جیسے گنگوہی صاحب و انبیٹھی صاحب کو کہ جب تک انکے قول کی نسبت جب تک صرف سوال آیا تھا کہ خدا جھوٹا ہو سکتا ہے اوسکے بعد معلوم ہوا کہ شیطان کا علم رسول اللہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے علم سے زیادہ بتاتے ہیں یا گنگوہی صاحب کا وہ فتویٰ کہ خدا جھوٹا ہے جو اسے جھوٹا کہے مسلمان سنی صالح ہے جب چھپا ہوا نظر سے گذرا کمال احتیاط یہ کہ وہ صرف ایک چھپا ہوا تھا اوسپر وہ تیقن نہ کیا جسکی بنا پر تکفیر ہو جب اس فتوے گنگوہی صاحب کا مُہری دستخطی خود آنکھ سے دیکھا اور بار بار چھپنے پر گنگوہی صاحب نے سکوت کیا تو اوس کے صدق پر اعتبار کافی ہوا۔ یوہیں قادیانی دجال کی کتابیں جبتک آپ نہ دیکھیں اوسکی تکفیر پر جزم نہ کیا جبتک صرف مہدی یا عیسیٰ مسیح بننے کی خبر آئی تھی جس سے دریافت کیا یہی کہا کہ مخبوط معلوم ہوتا ہے اب امرتسر سے ایک فتویٰ اُسکی تکفیر کا بمہر و دستخط آیا جسمیں اسکی کفریہ عبارتیں بحوالہ صفحات منقول تھیں اسپر بھی اتنا لکھا کہ اگر یہ اقوال مرزائی تحریروں میں اسی طرح ہیں تو وہ یقینًا کافر دیکھو رسالہ السوء والعقاب علی المسیح

ہیں۔ یہ چاروں بحمداللہ تعالٰی بروجہ اعلٰی واضح وروشن ہو گئے جنکے ثبوت قرآن عظیم ہی کی
آیات کریمہ نے دیے۔ اب ایک پہلو پر جنت وسعادت سرمدی دوسری طرف شقاوت وجہنم
ابدی ہے جسے جو پسند آئے اختیار کرے مگر اتنا سمجھ لو کہ محمد رسول اللہ صلے اللہ تعالٰی علیہ وسلم کا دامن
چھوڑ کر زید وعمرو کا ساتھ دینے والا کبھی فلاح نہ پائیگا باقی ہدایت رب العزۃ کے اختیار ہے
بات بحمد اللہ تعالٰی ہر ذی علم مسلمان کے نزدیک اعلٰی بدیہیات سے تھی مگر ہمارے عوام
بھائیوں کو مہریں دیکھنے کی ضرورت ہوتی ہے مہریں علمائے کرام حرمین طیبین سے زائد
کہاں کی ہونگی جہاں سے دین آیا ظاہر ہوا اور بحکم احادیث صحیحہ کبھی وہاں شیطان کا دور دورہ نہ ہوگا۔
لہذا اپنے عام بھائیوں کی زیادت اطمینان کو مکہ معظمہ و مدینہ طیبہ کے علمائے کرام ومفتیان
عظام کے حضور فتوے پیش ہوا جس خوبی وخوش اسلوبی وجوش دینی سے ان عمائد اسلام
نے تصدیقیں فرمائیں بحمد اللہ تعالٰی کتاب مستطاب حسام الحرمین علی منحر الکفر والمین میں گرامی
بھائیوں کے پیش نظر اور ہر مہر کے مقابل سلیس اردو میں اس کا ترجمہ مبین احکام
وتصدیقات اعلام جلوہ گر الٰہی اسلامی بھائیوں کو قبول حق کی توفیق عطا فرما اور
ضد ونفسانیت یا تیرے اور تیرے حبیب کے مقابل زید وعمرو کی حمایت سے بچا صدقہ محمد
رسول اللہ صلے اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی وجاہت کا آمین آمین آمین والحمد للہ رب العالمین
وافضل الصلوٰۃ واکمل السلام علی سیدنا محمد وآلہ وصحبہ وحزبہ اجمعین آمین۔

---

# جواہر البیان فی ترجمۃ خیرات الحسان

سیرت سیدنا سرکار امام اعظم ابو حنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے موضوع پر ابن حجر مکی شافعی علیہ الرحمۃ کی کتاب الخیرات الحسان کا بہترین اُردو ترجمہ از قلم ملک العلماء علامہ مولانا ظفر الدین رضوی بہاری صفحات ۲۰۰ سائز ۲۲×۱۸/۸ مجلد خوبصورت دو رنگہ ٹائٹل سے مزین ہدیہ قسم اول ۴/۲۵ قسم دوم ۳/۵۰ روپے۔

# روح ایمان

حضرت علامہ مولانا سید محمود احمد صاحب رضوی شارح بخاری و مدیر اعلیٰ ماہنامہ رضوان لاہور کی مایہ ناز تصنیف ہے۔ مولانا موصوف نے اپنی اس تصنیف میں حضور سرور دو عالم نور مجسم شفیع معظم تاجدار عرب و عجم باعث ایجاد عالم احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے اوصاف جمیلہ پر تیرہ عنوان قائم کئے ہیں۔

(۱) حضور کا منصب و مقام (۲) حضور کی تشریعی حیثیت (۳) حضور اکرم دین کا ابدی مرکز (۴) اختیارات عالیہ (۵) حضور اکرم کی علمی قوت (۶) النبی الامی (۷) قاسم العلوم والخیرات (۸) ہستی کا نقش اول (۹) علم غیب نبوی (۱۰) میلاد نبوی (۱۱) حیات النبی (۱۲) خصوصیات نبوی (۱۳) صلوا علیہ وآلہ مولانا نے مذکورہ بالا عنوانات میں سے ہر ایک پر قرآن و حدیث کی روشنی میں نہایت حسین اور جامع طور پر دلائل قائم کئے ہیں جس کے پڑھنے سے دلوں کو روشنی۔ آنکھوں کو نور اور ایمانوں کو تازگی حاصل ہوتی ہے اور نہایت قابل مطالعہ کتاب ہے۔ صفحات ۹۶ سائز ۲۶×۲۰/۸ سہ رنگہ سرورق نہایت خوبصورت قسم اول ۲/۲۵ روپے۔ قسم دوم ۱/۷۵ روپے

ملنے کا پتہ :۔ مکتبہ نوریہ رضویہ گلبرگ اے بغدادی مسجد لائلپور

سرکار اعلحضرت عظیم البرکت اس صدی کے مجدد برحق!
# مولانا شاہ عبد المصطفیٰ محمد احمد رضا خانصاحب
فاضل بریلوی قدس سرہ العزیز کے علمی سمندر سے چند موتی

| | | | |
|---|---|---|---|
| کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن | | جزاء اللہ عدوہ | ۱/۲۵ روپے |
| فتاوی رضویہ جلد دوم | ۱۵/۰۰ روپے | قمر التمام | ۰/۳۷ ″ |
| سبحان السبوح | ۲/۵۰ ″ | التحبیر بباب التدبیر | ۰/۵۰ ″ |
| غایۃ التحقیق فی امامۃ العلی والصدیق | ۰/۲۵ ″ | شمول الاسلام | ۰/۳۱ ″ |
| | | نہج الاسلام | ۰/۲۵ ″ |
| سرور العید فی حل الدعاء بعد صلوٰۃ العید | ۰/۶۲ ″ | بذل الجوائز | ۰/۱۲ ″ |
| | | اجلی انوار الرضا | ۰/۳۷ ″ |
| ایذان الاجر فی اذان القبر | | شہنشاہ القلوب | ۰/۵۰ ″ |
| احکام شریعت کامل زیر طبع | ۰/۲۵ ″ | صفائح اللجین | ۰/۵۰ ″ |
| فتاوی افریقیہ | | انباء المصطفیٰ | ۰/۵۰ ″ |
| حدائق بخشش | ۳/۰۰ ″ | الحرف الحسن | ۰/۳۷ ″ |
| ملفوظات کامل ۴ حصے مجلد | ۱۱/۰۰ ″ | وشاح الجید | ۰/۳۱ ″ |
| الحجۃ الفائحہ | ۰/۶۲ ″ | کشف الحجاب | ۰/۱۹ ″ |
| القطوف الدانیہ | ۰/۱۲ ″ | النھی الحاجز | ۰/۳۱ ″ |

ملنے کا پتہ: مکتبہ نوریہ رضویہ گلبرگ اے لائل پور